بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



نام کتاب : مصطفیٰ علیہ السلام کی چالیس احادیث

نام مولف : احسان اللہ قادری

تاریخ : 17-Sep-2015

پبلشر : غلام نبی ویب بلاگ

قَامَ أَبُو بَكْرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ فَحَمِدَ اللّٰه وَأَثْنَى عَلَيْهِ، ثُمَّ قَالَ :

يَا أَيُّهَا النَّاسُ، إِنَّكُمْ تَقْرَؤُونَ هَذِهِ الْآيَةَ :

(يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا عَلَيْكُمْ أَنْفُسَكُمْ

لَا يَضُرُّكُمْ مَنْ ضَلَّ إِذَا اهْتَدَيْتُمْ) (المائدة :١٠٥)

وَإِنَّا سَمِعْنَا رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ :

إِنَّ النَّاسَ إِذَا رَأَوُا الْمُنْكَرَ فَلَمْ يُغَيِّرُوهُ، أَوْشَكَ أَنْ يَعُمَّهُمُ اللهُ بِعِقَابِهِ

(اخرجه احمد فی مسنده :رقم الحديث:١)

بسم اللہ والحمد للہ والصلوٰۃ والسلام علیٰ رسول اللہ......اما بعد!

# مقدمہ:

چالیس حدیث کے بارے میں حضور نے فرمایا:

**قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ " :مَنْ حَفِظَ عَلَى أُمَّتِي أَرْبَعِينَ حَدِيثًا فِيمَا يَنْفَعُهُمْ مِنْ أَمْرِ دِينِهِمْ بُعِثَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مِنَ الْعُلَمَاءِ**

(شعب الایمان : ۱۵۹۶) جس نے میری امت کے دینی فائدہ کے لیے چالیس احادیث کو محفوظ کیا اللہ تعالی اسے قیامت کے دن علماء میں سے اٹھائے گا (شعب الایمان)

اسی جذبے کے تحت علماء کرام نے طرح طرح کی چالیس احادیث کو جمع کیا جسے اربعین کہتے ہیں، مام رازی نے چالیس مسئلے جمع کر دیے، کسی نے ایسے لکھی اربعین کے چالیس مختلف راوی، کسی نے چالیس ابواب میں احادیث جمع کی، کسی نے کیسے کسی نے کیسے، اللہ سب کی دینی خدمت قبول فرمائے، ہم نے بھی اسی جذبہ کے تحت ان موضوعات پر چالیس احادیث جمع کی جو عوام کے لیے زیادہ فائدہ مند تھے، ہر حدیث پر ایک عنوان بھی قائم کر دیا، کسی مقام پر فائدہ لکھ کر کچھ باتیں بھی لکھ دی، اللہ سے دعا ہے مصطفیٰ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صدقے یہ خدمت قبول فرمائے۔

☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## اللہ کو محبوب کلمات:.......

(۱)......دو کلمے زبان پر ہلکے، میزان میں بھاری، رحمٰن کو محبوب ہیں''سُبْحَانَ اللہ ِ وَ بِحَمْدِہٖ''''سُبْحَانَ اللہِ العَظِیْم ''(بخاری، مسلم، ترمذی، ابن ماجہ، مسند احمد)

☆☆☆☆

## اللہ تعالیٰ تو دلوں اور اعمال کو دیکھتا ہے:.......

(۲)......بے شک اللہ تعالیٰ تمہاری شکلوں اور تمہاے مال کو نہیں دیکھتا، بلکہ وہ تمہارے دلوں اور تمہارے اعمال کو دیکھتا ہے(مسلم، ابن ماجہ، مسند احمد)

☆☆☆☆

## مسلمانوں کا آپس میں قتال کرنا:.......

(۳)......جب دو مسلمان تلوار کے ساتھ آپس میں لڑیں تو قاتل و مقتول دونوں جہنم میں جانے والے ہیں (بخاری، مسلم، ابن ماجہ)

☆☆☆☆

## مومن کی نیت اور منافق کا عمل:.......

(۴)......**نية المومن خير من عمله وعمل المنافق خير من نيته**مومن کی نیت اس کے عمل سے بہتر ہے اور منافق کا عمل اس کی نیت سے بہتر ہے(طبرانی کبیر، شعب الایمان، مجمع الزوائد)

☆☆☆☆

## اللہ کس سے محبت کرتا ہے:.......

(۵)......دنیا سے بے رغبت ہو جاؤ، اللہ تم سے محبت کرے گا (ابن ماجہ، مستدرک، شعب الایمان)

☆☆☆☆

## غم میں اضافہ اور دل سخت کیسے ہوتا ہے:.......

(۶)......دنیا سے محبت غم وحزن میں اضافہ کرتی ہے، اور فحش کلامی دل کو سخت کر دیتی ہے (مسند شھاب)

☆☆☆☆

## دل اور جسم کا سکون کیسے ملے گا:.......

(۷)......دنیا سے بے رغبتی دل اور جسم کو سکون بخشتی ہے (طبرانی کبیر)

☆☆☆☆

## اللہ پر اگر بھروسہ ہو تو:.......

(۸)......اگر تم اللہ تعالی پر کامل بھروسہ کرو تو اللہ تعالی تمھیں ایسے رزق دے گا، جیسے پرندوں کو رزق دیتا ہے (ترمذی، ابن ماجہ، مستدرک، مسند احمد)

☆☆☆☆

## مقام شہادت اسے بھی ملتا ہے:.......

(۹)......جو صدق دل سے شہادت طلب کرے، اللہ تعالی اسے مقام شہادت عطا فرمائے گا، اگر چہ وہ بستر پر ہی فوت ہو جائے (مسلم، نسائی، ابوداؤد، ابن ماجہ)

☆☆☆☆

## جنت میں لے جانے والا عمل:.......

(۱۰)...... جنت میں لے جانے والا کون سا عمل ہے، آپ نے فرمایا: سچ بولنا (مسند احمد، ترغیب)

☆☆☆☆

## اگر اخلاص ہو تو فرض کے ساتھ ساتھ تھوڑا عمل بھی کافی ہے:.......

(۱۱)...... دین میں مخلص ہو جاؤ، تمھیں تھوڑا عمل بھی کافی ہوگا (مستدرک، شعب الایمان)

☆☆☆☆

## قیامت میں یہ اعلان بھی ہوگا:.......

(۱۲)...... اللہ تعالیٰ قیامت کے دن فرمائے گا، میری وجہ سے ایک دوسرے سے محبت کرنے والے کہاں ہیں (مسلم، مسند احمد)

☆☆☆☆

## افضل عمل اللہ کیلئے محبت اور اللہ کیلئے نفرت ہے:.......

(۱۳)...... افضل ترین عمل اللہ تعالیٰ کے لیے محبت کرنا اور اللہ کے لیے نفرت کرنا ہے (ابوداؤد، مسند احمد)

☆☆☆☆

## محافل میلاد میں اللہ کا ذکر کرنے والے:.......

(۱۴)...... اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اگر بندہ کسی جماعت میں میرا ذکر کرے تو میں اس سے بہتر جماعت (یعنی فرشتوں) میں (اپنی شان کے لائق) اس کا ذکر کرتا ہوں (بخاری، مسلم، ترمذی، ابن ماجہ)

☆☆☆☆

## قیامت میں افضل لوگ کثرت سے اللہ کا ذکر کرنے والے ہوں گے:.......

(۱۵)......قیامت کے دن اللہ تعالی کے نزدیک درجہ میں افضل لوگ کثرت سے اللہ کا ذکر کرنے والے مرد اور عورتیں ہیں (ترمذی، مسند احمد، شعب الایمان)

☆☆☆☆

## جو دنیا میں بے خوف رہے گا آخرت میں خوف میں مبتلا ہوگا:.......

(۱۶)......اگر میرا بندہ دنیا میں مجھ سے خوف رکھے گا، تو میں اسے قیامت کے روز امن میں رکھوں گا، اور اگر وہ مجھ سے دنیا میں بے خوف رہا تو میں اسے قیامت کے روز خوف میں مبتلا کروں گا (صحیح ابن حبان)

☆☆☆☆

## قرآن ہمیشہ پڑھتے رہو تا کہ وہ تمہاری شفاعت کرے:.......

(۱۷)......قرآن پڑھا کرو کیونکہ یہ قیامت کے دن اپنے پڑھنے والوں کی شفاعت کرے گا
(مسلم، مسند احمد، ابن حبان، طبرانی اوسط)

☆☆☆☆

## تھوڑے رزق پر قناعت کرنے والا کامیاب ہے:.......

(۱۸)......وہ کامیاب ہوگیا، جو اسلام لایا اور بقدر کفایت رزق ملا اور اللہ نے اسے دیے ہوئے رزق پر قناعت کی دولت عطا فرمائی (مسلم، ترمذی، مستدرک، شعب الایمان)

☆☆☆☆

## سچی توبہ کے بعد تمام گناہ معاف ہو جاتے ہیں:......

(۱۹)......توبہ کرنے والا اس شخص کی طرح ہے، جس نے کوئی گناہ ہی نہ کیا ہو(ابن ماجہ،شعب الایمان)

☆☆☆☆

## دل گناہ کر کر کے کالا ہو جاتا ہے:......

(۲۰)......مومن جب کوئی گناہ کرتا ہے تو اس کے دل پر ایک سیاہ نشان بن جاتا ہے، پھر اگر وہ توبہ کرلے اور گناہ سے ہٹ جائے، استغفار کرے، تو اس کا دل صاف ہو جاتا ہے(ترمذی، ابن ماجہ)

☆☆☆☆

## دل کے زنگ کا علاج استغفار ہے:......

(۲۱)......دلوں کے زنگ کا علاج استغفار ہے(شعب الایمان، ترغیب وترہیب، طبرانی صغیر)

☆☆☆☆

## ہر غم و مشکل سے نجات، رزق میں اضافہ:......

(۲۲)......جو شخص پابندی سے استغفار کرتا ہے اللہ تعالی اسے ہر غم و مشکل سے نجات دلاتا ہے، اسے وہاں سے رزق دیتا ہے، جہاں سے اسے گمان بھی نہیں ہوتا(ابوداؤد، ابن ماجہ، مستدرک)

☆☆☆☆

**فوائد:......**

اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کو ہر مشکل و پریشانی سے نجات حاصل ہو تو آپ اپنا معمول بنالیجیے، اور کثرت سے استغفار کرتے رہیں، اللہ تعالی کے نزدیک بندے کا استغفار کرنا بہت محبوب عمل ہے

## عبادت گزار پر عالم کی فضیلت:.......

(۲۳)......عبادت گزار پر عالم کی فضیلت ایسے ہی ہے جیسے چودھویں رات کے چاند کی فضیلت تمام ستاروں پر ہے(ترمذی،ابوداؤد،دارمی،شعب الایمان)

☆☆☆☆

## فقیہ شیطان پر کتنا بھاری ہے:.......

(۲۴)......ایک فقیہ شیطان پر ایک ہزار عبادت گزاروں سے زیادہ سخت اور بھاری ہے(ترمذی،ابن ماجہ)

☆☆☆☆

## زندہ اور مردہ کی مثال:.......

(۲۵)......اللہ کا ذکر کرنے والے اور نہ کرنے والے کی مثال زندہ اور مردہ کی طرح ہے(بخاری،مسلم)

☆☆☆☆

## مسکراتے ہوئے جنت میں داخل ہوں گے:.......

(۲۶)......جن لوگوں کی زبانیں ہمیشہ ذکر اللہ سے تر رہتی ہے،وہ مسکراتے ہوئے جنت میں داخل ہو جائیں گے(مصنف ابن ابی شیبہ،حلیۃ الاولیاء،صفوۃ الصفوۃ،درمنثور)

☆☆☆☆

## دس رحمتیں،دس گناہ معاف،دس درجات بلند بس ایک بار درود پاک سے:.......

(۲۷)......جو مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے،تو اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے،دس گناہ معاف فرماتا ہے ،اس کے دس درجات بلند کرتا ہے(نسائی،ادب المفرد،مسند احمد،مستدرک)

## رسول اللہ ﷺ سلام کا جواب دیتے ہیں:.......

(۲۸)......(ظاہری وفات کے بعد بھی) میں ہر سلام کرنے والے کے سلام کا جواب دیتا ہوں

(ابوداؤد، مسند احمد، شعب الایمان)

☆☆☆☆

## دعا زمین وآسمان کے درمیان ٹھہری رہتی ہے:.......

(۲۹)......دعا آسمان وزمین کے درمیان ٹھہری رہتی ہے جب تک تم اپنے نبی پر دورد نہ پڑھ لو

(ترمذی، ترغیب)

☆☆☆☆

## پاکیزگی کا ذریعہ:.......

(۳۰)......مجھ پر دورد پڑھا کرو، بے شک مجھ پر درود پڑھنا تمہارے لیے پاکیزگی کا باعث ہے

(مصنف ابن ابی شیبہ، مسند ابی یعلی)

☆☆☆☆

## ہر رات ایک ایسی ساعت ہوتی ہے:.......

(۳۱)...... ہر رات ایک ساعت ایسی ہوتی ہے جس میں انسان دنیا وآخرت کی جو بھی چیز مانگے اللہ تعالی اسے عنایت فرماتا ہے

(مسلم، مسند احمد، ترغیب، مسند ابی یعلی)

☆☆☆☆

## برائیوں کومٹانے والا، گناہوں سے روکنے والا، رب کی قربت کا باعث:.......

(۳۲)......رات کا قیام رب کی قربت کا باعث، برائیوں کومٹانے والا، گناہوں سے روکنے والا ہے

(ترمذی، مستدرک، طبرانی کبیر)

☆☆☆☆

## سلام کرنا، کھانا کھلانا، صلہ رحمی کرنا، رات کا قیام کرنا یہ میرا حکم ہے:.......

(۳۳)......کثرت سے سلام کیا کرو، کھانا کھلایا کرو، خونی رشتوں کے ساتھ بھلائی کیا کرو، اور راتوں کو اٹھ کر نماز پڑھا کرو (ترمذی، ابن ماجہ، مسند احمد)

☆☆☆☆

## پہلے زیارت قبور سے منع کیا تھا پھر اجازت دے دی:.......

(۳۴)......میں تمھیں زیارت قبور سے منع کرتا تھا، اب حکم دیتا ہوں زیارت قبور کیا کرو، کیونکہ یہ دنیا سے بے رغبت کرتی ہے، اور آخرت کی یاد دلاتی ہے (ترمذی)

☆☆☆☆

## موت کے بعد فائدہ دینے والی تین چیزیں:.......

(۳۵)......موت کے بعد بھی تین چیزیں فائدہ دیتی ہیں، صدقہ جاریہ، ایسا علم جس نے فائدہ اٹھایا جائے ، نیک اولاد جو اس کے لیے دعا کرے

(مسلم، ابوداؤد، ابن ماجہ، ابن حبان، ابن خزیمہ، مسند احمد، شعب الایمان، طبرانی اوسط)

☆☆☆☆

## افضل ذکراور بہترین دعا سورت فاتحہ ہے:......

(۳۶)......افضل ذکر **لا الہ الا اللّٰہ** اور بہترین دعا **الحمد للّٰہ** ہے(ترمذی،ابن ماجہ)

فائدہ: کیونکہ الحمدللہ میں پہلے اللہ کی تعریف، پھر خشوع وتذلل کو طلب حاجت سے مقدم کیا گیا ہے یہی بہترین دعا کا طریقہ ہے۔

☆☆☆☆

## عرش کا خزانہ:......

(۳۷)......**لاحَوْلَ وَلا قُوَّۃَ اِلا بِاللّٰہِ** یہ جنت کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے

(بخاری،مسلم،ابن ماجہ)

فائدہ: یہ خزانہ اس دن کام آئے گا جس دن مال واولاد کام نہ آئے گی

☆☆☆☆

## تمام صغیرہ گناہ معاف:......

(۳۸)......جو شخص ایک دن میں سو مرتبہ ''**سُبْحَانَ اللّٰہِ وبِحَمْدِہٖ**'' پڑھتا ہے، اس کے تمام (صغیرہ) گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں، اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں

(بخاری،مسلم،ترمذی،نسائی)

فائدہ:......روزانہ پڑھیں اور اپنے صغیرہ گناہ معاف کروالیں، اور روزانہ سونے سے پہلے دو رکعت نفل پڑھ کر توبہ بھی کرلیں تاکہ تمام کبیرہ گناہ بھی معاف ہوجائیں۔

☆☆☆☆

## عبادت کے لیے وقت نکال ورنہ محتاج ہو جائے گا:......

(۳۹)......اے ابن آدم اگر تو میری عبادت کے لیے فارغ نہیں ہوگا، تو میں تیرے ہاتھ کام کاج سے بھر دوں گا اور تیری محتاجی کبھی ختم نہیں کروں گا

(ترمذی، ابن ماجہ، مسند احمد، مستدرک)

فائدہ:......عبادت کے لیے وقت نہ نکالنا ہی ہماری پریشانیوں کی اصل وجہ ہے۔

☆☆☆☆

## گناہ میں کسی پیر، مولوی، افسر، حاکم، امام کی اطاعت نہیں ہے:......

(۴۰)......گناہ کے حکم میں کسی کی اطاعت نہیں ہے

(بخاری، مسلم)

☆☆☆☆

**الحمد للہ قد تم عد د الاربعین ۲۰۱۵-۰۶-۲۷ طالب الدعا غلام نبی صلی اللہ علیہ وسلم**